چاہیے۔

پس فی نفسہ نہ بارات ناجائز ہے، نہ اس موقعہ کی دعوت ممنوع، دونوں ہی شرعاً مباح ومسنون ہیں۔ ہاں ان مواقع پر اس جلوس یا اس دعوت میں اگر کسی خلاف شرع امر کا ارتکاب کیا جائے تو وہ ضرور ناجائز ہوگا اور اس سے بقدر استطاعت ہر مسلمان کو روکنا اور منع کرنا ضروری ہوگا۔ اور اسی کے اعتبار سے اس میں شرکت یا عدم شرکت کا حکم ہوگا۔

(۵) اعلیٰ حضرت امام اہل سنت رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اپنی کتاب فتاوی رضویہ جلد دہم نصف اخیر میں فرماتے ہیں: ایک ایسے ہی سوال کے جواب میں جس میں بارات اور لوٹا اور ان دونوں کے شرکت سے سوال کیا گیا تھا۔

"بے ضرورت اور شرعی مجبوری کے جو سود دے اور سودی قرضہ لے اس پر بھی لعنت فرمائی ہے۔ غم میں تو برادری کا کھانا دینا گناہ ہے۔ اور شادی میں اگرچہ جائز ہے لیکن سودی قرض اس کے لیے بھی لینا حرام ہے اور باعث لعنت ہے۔"

اہل برادری کو معلوم ہو تو انہیں اس کھانے میں بھی شرکت نہیں کرنی چاہیے کہ انہیں کے لیے وہ گناہ کا مرتکب ہوا۔ اور اگر لوگ جانیں کی سودی قرض لے کر جو کھانا تیار کیا جائے گا برادری اسے نہ کھائے گی تو ہرگز ایسی حرکت نہ کریں گے۔

نیوتہ وصول کرنا شرعاً جائز ہے۔ اور دینا ضروری کہ وہ قرض ہے۔ اور (بارات میں) سو، دوسو آدمی لینا بھی جائز ہے۔ جب کہ دعوت دینے والے کی مرضی سے ہو۔ ہاں اگر اس کی خلاف مرضی ہو اور مجبوری کے لیے شرما شرمی میں دعوت دے تو کھانا حرام اور اتنے آدمی لے جانا حرام۔ جانے والے بحکم حدیث چور بن کر جائیں گے۔ اور ڈاکو بن کر وہاں سے نکلیں گے۔

الغرض شادی بیاہ کے موقع پر کچھ رسمیں جائز اور مباح ہیں، انہیں کرنے میں حرج نہیں۔ اور کچھ ناجائز اور ممنوع ہیں، ان کی تفصیل اور شرعی حکم معلوم کرنے کے لیے فتاوی رضویہ کتاب الکراہیۃ اور بہار شریعت حصہ ہفتم دیکھا جائے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

عبدالمنان اعظمی، شمس العلوم گھوسی ضلع مئو ۲۰؍رجب ۱۴۱۸ھ